# فہرست

حکمت کی ایسی نایاب کتاب جو آج تک کوئی پیش نہیں کر سکا

آزمائش شرط ہے

# سرعت انزال

شرح علامات اسباب

اور

علاج

مصنفہ

## پنڈت ٹھاکر دت شرما


ناشر

عثمان پبلی کیشنز غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور










# حکیم صاحب کی دیگر کُتب

❶

میلاد سید الابرار فی البرکات نبی المختار ﷺ

صفحات 112...... ہدیہ -/60

❷

شہد سے علاج نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور جدید طب

❸

بیٹیاں اور بیٹے (میرج گفٹ) حصہ اوّل

صفحات :64...... قیمت :45

❹

بیٹیاں اور بیٹے (حصہ دوم) بیاض ابرار

❺

لیکوریا (سیلان الرحم) اور اس کا علاج

صفحات :40...... قیمت :36

صاحبزادہ حکیم سیّد ابرار حسین (فاضل الطب والجراحت)

اُستادِ محترم ولد حکیم سیّد ولائت حسین صاحب

حافظ آباد محلہ کشمیر نگر علی پور روڈ


سید دواء خانہ

بمقام را کے اڈہ موجودہ کشمیر ٹریول نیو اڈہ علی پور چٹھہ

موبائل نمبر 0320-5643826...... فون رہائش :0438-522177

بسم اللہ الرحمٰن الرحیمؕ

ہفت کلید درگنج حکیم

# عرضِ مرتب

تمام وساری حمدیں اُس وحدہٗ لاشریک رب العزت جل جلالہٗ کیں جوذات والاصفات خالق شش جہات اور تمام صنعات ومخلوقات اوراجناس ہے۔

بعدہٗ بے حد درود وسلام اُس ذات اقدس پر جو کہ محبوب رب العالمین جناب محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ علیہ التحیۃ والثناء ہے۔

اس سے قبل کہ میں کچھ الفاظ کتاب ہٰذا کے بارے میں سپرد قلم کروں۔

مگر یہ میں بتاتا چلوں کہ کافی مستورات مریضان کے اصرار مزید پر قلم اُٹھایا ہے اور مجربات وموثرات فوائد پر مبنی نسخہ جات زیر تحریر لا رہا ہوں۔ یہ بہت ہی ضروری موضوع سمجھ کر تجربات کو سپرد قلم کر رہا ہوں۔

باقی میں تمام قارئین واطباء کی خدمت میں ملتمس ہوں کہ بندہ ناچیز کے لئے خصوصی دعائیں کرنا۔ آخر پہ میں عرض کرتا چلوں کہ یہ اڑتالیس (48) نسخہ جات جو کتاب ہٰذا میں درج ہیں' وہ میں نے اکثر آزمودہ جو اپنے مریضوں کو دواخانہ پر دیئے اور مجرب وزوداثر نتائج کے حامل ہیں۔ وہی زیر قلم تحریر میں لا رہا ہوں۔

باقی جناب صوفی حکیم محمد اسلم کیلانی صاحب کا مشکور وممنون ہوں جنہوں نے کتاب ہٰذا کی تقریظ لکھ کر میری اور کتاب کی حوصلہ افزائی فرمائی۔

خادم اطباء واہل فن

**صاحبزادہ حکیم سیّد ابرار حسین (فاضل الطب والجراحت)**

اُستادِ مکرم ولد حکیم سیّد ولائت حسین صاحب

5 اگست 2004ء بروز جمعرات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

# تقریظ

جناب صاحبزادہ حکیم سید ابرار حسین صاحب کی کتاب بنام ''لیکوریا اور اس کا علاج''
پڑھی ہے۔
حکیم صاحب نے بڑی جانفشانی سے کتاب تالیف کی ہے جس میں مرض کے مطابق مفردات، مرکبات کے علاوہ اپنے خاص تجربہ کے نسخہ جات بھی لکھ دیئے ہیں۔ حکماء پڑھیں۔
ایسی کتاب عورتیں گھر بیٹھی پڑھ کر فائدہ اُٹھا سکتی ہیں۔ یہ کتاب لکھ کر حکیم صاحب نے عورتوں پر احسان کیا ہے۔
اللہ تعالیٰ سے دُعا ہے کہ حکیم صاحب کی عمر دراز ہو اور کتاب پڑھنے والوں کو فائدہ حاصل ہو۔

حکیم صوفی محمد اسلم

7 اگست 2004ء بروز ہفتہ

Scanned by CamScanner

# دوا کی تعریف

اطباء کی اصطلاح میں دوا ایسی مفرد یا مرکب چیز کو کہتے ہیں جس کو اگر داخلی (اندرونی) یا خارجی (بیرونی) طور پر استعمال کیا جائے تو اُس کا مادہ بدن کی حرارت غریزیہ (اینیمل ہیٹ Animal Heat) سے مل کر بدن میں نئی کیفیت پیدا کر دے جو بدن کے مشابہ نہ ہو یہ نئی کیفیت خواہ اس بدن کی حالت ماقبل کے مضاد یا غیر مضاد ہو' یہ کیفیت اس چیز کی کیفیت یا صورت نوعیہ یا دونوں کے ساتھ اثر کرنے سے پیدا ہو ایسی چیز اطباء کے نزدیک دوا کہلاتی ہے۔ لیکن اہل لغت دوا اس چیز کو کہتے ہیں جو مرض کو زائل کر دے۔

# ذوالخاصہ کی تعریف

لفظ ذوالخاصہ سے مراد خاصیت والی کے ہیں۔ خواہ وہ خاصیت ایک یا ایک سے زیادہ ہوں جو چیزیں اپنی صورت نوعیہ یا خاصیت سے اثر انداز ہوتی ہیں ''ذوالخاصہ'' کہلاتی ہیں۔

# تعریف طب

فرہنگ عامرہ میں طب کے معنی علم العلاج' فرہنگ آصفیہ بھی یہی معنی بتاتی ہے۔

لغت عربی میں اس لفظ کے لغوی معنی ہیں علاج کرنا یا جادو کرنا اور اصطلاح اطباء میں علم طب اس علم کو کہتے ہیں جس کے ذریعے بدن انسانی کے حالات صحت اور حالات مرض معلوم کئے جاتے ہیں اور پھر بعض اطباء اس کے معنی کو حالات صحت اور حالات مرض کے علاوہ علم العقاقیر (جڑی بوٹیوں کے علم) کو بھی اس میں شامل کرتے ہیں۔ یعنی جڑی بوٹیوں کے خواص سے آگاہی پانا اور ان سے مختلف عوارض کا علاج کرنا بھی علم طب ہے۔

جراحت بھی اپنے وسیع مفہوم میں طب ہی کی ایک شاخ ہے۔ نبض شناسی اسی کا ایک حصہ ہے۔

بقول ڈاکٹر ڈوبائس علم طب کوئی نیا علم نہیں ہے جب سے کرۂ ارض کی تخلیق ہوئی ہے اسی وقت سے ابتدائی انسان نے اپنی ذہنی کاوشوں سے اپنے عوارض کا علاج ڈھونڈ لیا ہوگا۔

**صاحبزادہ حکیم سیّد ابرار حسین**

(فاضل الطب والجراحت)

# هُوَ الشَّافِی

(اللہ کرے یہی ہو کافی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

# لیکوریا(Leucorrhoea)

سفیدی......سفیدی کا بہنا......سفید پلو۔

## سیلان الرحم (لیکوریا) کی تعریف اور اس کے اسباب کیا ہیں؟

یہ مرض اصطلاح دو یونانی الفاظ سے مرکب ہے یعنی لیکو (Leuco) سفید اور ریا (Rrhoea) اخراج یا جریان کے معنوں میں استعمال ہوتے ہیں۔ یہ ایک مشہور اور کثیرالوقوع مرض ہے اور اس مرض میں چونکہ عورت کے رحم (یوٹرس Uterus یا بچہ دانی) سے سفید لیسدار رطوبات مترشح (خارج) ہوتیں ہیں اس لئے اس مرض کو لیکوریا (Leucorrhoea) یا سیلان الرحم کہتے ہیں۔اُردو زبان کے لئے لیکوریا کی طبی اصطلاح عربی زبان سے لی گئی ہے۔

ڈکشنری (لُغت) میں لیکوریا کی تعریف یوں کی ہے:

**Leocorrhoea the whites a secretion of whitish or milky muaus from the vagina of woman.**

یہ مرض کم سن بچیوں' بالغ کنواریوں' نئی دلہنوں' صاحب اولاد (اولاد والی) عورتوں اور بوڑھیوں میں ہوتا ہے۔ چھوٹی عمر کی لڑکیوں میں لیکوریا کا سبب فرج (Vagina) کی خارش اور خراش آور پیشاب (بول' یورن) ہے۔

بالغ کنواریوں میں یہ مرض کمزوری صحت' جذباتی فکر و تردد اور غذاء کے نقائص کے باعث بھی ہوا کرتا ہے اور بعض دفعہ زیادہ تر ایام حیض (Menses) کے دوران ہوا کرتا ہے۔

شادی شدہ میں سیلان الرحم (Leucorrhoea) کا سبب عنق الرحم کی خراش یا انشقاق (الگ) ہوتا ہے۔ بعض اوقات مزمن سوزاک (پرانا سوزاک) سے بھی یہ مرض ہو جاتا ہے۔نئی

دلہنوں میں التہاب الرحم عام سبب ہوتا ہے۔

سن یاس والی عورتوں میں یہ مرض التہاب درون رحم یا عنق الرحم کے سرطان کے باعث ہوتا ہے۔

لیکوریا کی شکایت کے عارض ہونے پر مریضہ کے رحم سے لیسدار رطوبات مترشح ہو ہو کر شرم گاہ (فرج Vulva) کے راستہ سے خارج ہوتی رہتی ہیں جو عوارضات میں مبتلا بنا دیتی ہیں۔ یہ شکایت دراصل رحم کی اندرونی جھلی کا ورم ہوتا ہے جسے محض اس بناء پر کہ اس کی وجہ سے رحم (Uterus) سے رطوبات کا سیلان ہوتا جسے عرف عام میں ہم سیلان الرحم کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔

یہ ورم کی شکایت اکثر اوقات اسقاط بالخصوص جب کہ بار بار یہ صورت عارض ہوتی ہے۔ سفید رقیق (پتلی) یا گاڑھی (غلیظ) رطوبت اکثر اوقات بہتی رہتی اور بعض اوقات تو اس حد تک زور کر جاتا ہے کہ جس طرح حیض (طمث) ہوتا ہے۔

دل اور جگر اور دماغ کو کمزور کر دینا تو اس مرض سیلان کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔ ریڑھ کی ہڈی کو کمزور کر کے درد کمر پیدا کر دیتی ہے۔ شدہ شدہ (آہستہ آہستہ) عورت کمزور ہو کر استقرار حمل (Fertilization) کے قابل نہیں رہتی بلکہ جس طرح لکڑی کو اندر سے دیمک کیڑا کھا جاتا ہے بعینہٖ (اسی طرح) یہ مرض بھی عورت کو اندر سے کھوکھلا کر کے ہڈیوں کا ڈھانچہ بنا دیتا ہے۔

کثرت مباشرت (انٹرکورس (Inter course) جماع ہم بستری) رحم کا اپنی جگہ سے ٹل جانا، خرابی رحم و حیض، عام جسمانی کمزوری، رقت خون مرطوب اغذیہ (گرم اور مرغن غذاء) کا زیادہ اور کثرت سے استعمال کرنا، زیادہ گرمی، ضعف اعصاب (پٹھوں کی کمزوری)، ضعف ہضم (ہاضمہ کی کمزوری)، کثرت اولاد۔ جماع (Inter Course) کے وقت اندام نہانی میں ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے پانی بھرا ہوا ہے۔ مرض کہنہ (مزمن) یعنی پرانا ہو تو اس رطوبت سے بدبو آتی ہے اور مستورات (لیڈیز) کے انڈرویئر یا پاجامے گیلے رہتے ہیں اور متعدد مریضہ نے ایک دن میں پانچ چھ چادریں تر کر دی ہوتی ہیں۔ کمر درد، آنکھوں کے سامنے اندھیرا آجاتا ہے، سر چکراتا ہے، مریضہ دن بدن نحیف و کمزور ہو جاتی ہے، چہرہ پر پیلاہٹ (زردی) غالب ہوتی ہے، پیڑو (تلوں)

میں بوجھ اور درد محسوس ہوتا ہے۔ طبیعت ہمیشہ کسلمند وسست رہتی ہے۔ کام کاج کی طرف رغبت نہیں رہتی اور اکثر قبض (کانسٹی پیشن) عارضی و دائمی ہو جاتی ہے اور پیشاب کی زیادتی ہوتی ہے۔ یعنی پیشاب کی حاجت جلد جلد محسوس ہوتی ہے۔ حیض (ماہواری کی قلت)' بے ترتیبی اور درد کے ساتھ آتے ہیں۔ پنڈلیوں میں درد رہتا ہے' مزاج چڑچڑا ہو جاتا ہے۔

اختلاج القلب (Palpitations Tachyardina) اور سدر (دُوار) بھی ہو جاتا ہے۔

استسقاء (جلودھر' ڈراپسی)' تصیبہ الرحم' سلعات عانی (عانہ کی رسولیاں)' آتشک' احتباس حیض (ماہواری درد کے ساتھ)' وجع المفاصل (بڑے جوڑوں کا درد)' قلت الدم' امراض خبیثہ (ٹی بی' بھگندر' بواسیر وغیرہم)۔

ہاتھ پاؤں کا جلنا' ایام حیض کی بے قاعدگی۔

یہ مرض صرف لیڈیز کے لئے مختص ہے۔ عورتوں کے رحم سے کبھی کبھار متواتر یا وقفہ وقفہ کے بعد سفید زردی مائل رطوبتیں بہتی رہتی ہیں۔

مردوں کی صحت مرض جریان سے جس طرح خراب ہو جاتی ہے' اسی طرح عورتوں کی صحت ان کے مرض سیلان (لیکوریا) سے بگڑ جاتی ہے۔ مزمن نزلہ کی صورت میں جس طرح ناک کے اندر کی جھلیاں متاثر ہوتی ہیں' بعینہٖ سیلان الرحم (لیکوریا) میں رحم کی غشاء مخاطی متاثر ہوتی ہے۔ مزمن کا ورم ہوتا ہے جس سے اس کی قوت غاذیہ بگڑ جاتی ہے۔

سمرقندی فرماتے ہیں:

ان رطوبتوں کی پیدائش گاہے خاص رحم (بچہ دانی) میں ہوتی ہے' جبکہ رحم کی قوت غاذیہ ضعف (کمزور) ہو جاتی ہے۔ مثلاً ورم رحم وغیرہ ہیں۔

گاہے یہ رطوبتیں تمام بدن کے فضلات و مواد ہوتی ہیں جو رحم کی طرف اس وجہ سے چلے جاتے ہیں کہ بدن ان رطوبتوں کو تنقیہ اور صفائی کی غرض سے رحم کی طرف دفع کر دیتا ہے۔ محنتی اور جفاکش عورتوں کے بدن میں چونکہ اس قسم کے فضلات و مواد کم ہوتے ہیں' اس لئے ان میں یہ مرض کم تر ہی پیدا ہوتا ہے۔ چھوٹی عمر میں حاملہ ہونا' نقرس (گاؤٹ)' حمی معویہ' زحیر (پیچش' دست)' ہیضہ (کالرا) وغیرہ بھی اس مرض کی استعداد پیدا کر دیتے ہیں۔

## تشخیص:

سیلان فرج کی صورت میں رطوبت لیسدار سفید اور چمکدار ہوتی ہے۔
سیلان الحبل کی صورت میں رطوبت سفیدی مائل اور ترش ہوتی ہے۔
سیلان الرحم (لیکوریا) کی صورت میں رطوبت کا رنگ انڈے کی سفیدی جیسا ہوتا ہے مگر کبھی زرد بھی ہوتا ہے۔
سیلان عنق الرحم میں رطوبت شفاف' کھاری اور سفید ہوتی ہے اور سیلان الرحم کی نسبت زیادہ لیسدار ہوتی ہے۔
سیلان سرطانی کی رطوبت سرخی مائل اور پانی کی طرح پتلی ہوتی ہے اور عام طور پر سن یاس (یعنی خون حیض بند ہونے کا زمانہ یہ عموماً طبی نقطہ نظر سے پچپن (55) یا ساٹھ (60) سال کی عمر پر رونما ہوتا ہے) کے بعد شروع ہوتی ہے۔
سانس میں تنگی ہوتی ہے' پیشاب بار بار آتا ہے' ایام تکلیف سے آتے ہیں' درد سر کمر پشت' سستی اور کاہلی ہوتی ہے۔ کام کی طرف طبیعت راغب نہیں ہوتی۔ آخر رحم (یوٹرس) کے اندر (جرب) دانے ہو جاتے ہیں اور فم رحم کے لبوں پر قروح بثور (زخم) ہو جاتے ہیں۔ اس مرض میں عموماً قبض کی شکایت رہا کرتی ہے۔ لاغری اور کمزوری بڑھ جاتی ہے' مزاج چڑ چڑا ہو جاتا ہے' پیڑو میں بوجھ اور درد ہوتا ہے اور اختلاج القلب (Palpitations Tachyardina) تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔

## حمل کے لئے خطرات:

لیکوریا (سیلان الرحم) کی اندرونی دیواروں سے ہوتا ہے تو رحم کے اندر مذلق رطوبت کا اجتماع ہونا شروع ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے حمل استحکام نہیں پکڑتا اور حمل کے گرنے کا خدشہ رہتا ہے جبکہ زیادتی سیلان الرحم کی وجہ سے حمل ساقط بھی ہو جاتا ہے۔ اگر حمل استحکام بھی پکڑے اور جنین اپنی نشو و نما جاری بھی رکھے تب بھی حاملہ کو سیلان الرحم کی وجہ سے کمزوری ہو جاتی ہے اور حاملہ کے کمر میں اکثر درد رہتا ہے۔ ٹانگوں میں درد اور اینٹھن کی شکایت ہوتی ہے۔ حاملہ کے کمزور ہونے کی وجہ سے وضع حمل میں دقت (تکلیف) اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور حاملہ

کی طبیعت میں گرانی اور بوجھ رہتا ہے۔کام کاج کو دل نہیں کرتا۔

سبب کی مناسبت سے علاج کریں۔مریضہ کی صحت کا خیال رکھیں۔تازہ پھل اور مقوی غذائیں کھلائیں۔قبض نہ ہونے دیں۔اندام نہانی کو صاف رکھنے کا مشورہ دیں۔محنت ومشقت سے پرہیز لازمی ہے۔

# سیلان الرحم کی پانچ اقسام

## 1-سیلان فرجی:

اس میں اندام نہانی کے بیرونی حصے سے رطوبت خارج ہوتی ہے۔

## 2-سیلان مہبلی:

اس میں اندام نہانی کے اندرونی حصے سے رطوبت خارج ہوتی ہے۔

## 3-سیلان عنقی:

اس میں گردن رحم سے رطوبت خارج ہوتی ہے۔

## 4-سیلان رحمی:

اس میں رحم کے اندر سے رطوبت خارج ہوتی ہے۔

## 5-سیلان مبیضی:

اس میں مجر بیضہ سے رطوبت خارج ہوتی ہے۔

# قانون علاج اور معمولات دواخانہ

## تجویز علاج:

سب سے بنیادی اور مین چیز وہ یہ ہے کہ خلط وعلامت کے مطابق اس کا علاج معالجہ بروئے کار لایا جائے۔چونکہ خلط ومزاج کے مطابق دوا سونے پہ سہاگہ والا کام دے گی۔یہ میرے ذاتی تجربات ومشاہدات میں مضمر ہے۔بہرحال بار بار تاکید مزید قارئین واطباء حضرات

کی نظر کرتا ہوں۔ مطب پر اکثر نسخہ جات ہزاروں مریضوں پر آزمودہ ہیں۔ لیجئے اپنے خاندانی و مجرب و تیر بہدف اور بے ضرر فی الفور فوائد پر مبنی نسخہ جات مفرد و مرکب مرض لیکوریا (سیلان الرحم) پیش خدمت آپ تمام رفاہ عام اور خدمت خلق کے نظریہ پر زیر قلم تحریر سپرد قلم کر رہا ہوں ملاحظہ فرمائیں:۔

# اکسیر کنٹرول لیکوریا......نسخہ 1

نوٹ: یہ دونوں نسخے میری کتاب بیٹیاں اور بیٹے حصہ دوم بیاض ابرار میں بھی ہیں۔

## ہُوَالشَّافِیْ

خواص: عورت کا رنگ زرد (پیلا) ہو جاتا ہے دو چار قدم چلنے سے سانس پھول جاتا ہے دل کی دھڑکن تیز ہو جاتی ہے طبیعت ہر وقت سست اور بے چین رہتی ہے اٹھتے بیٹھتے آنکھوں کے آگے اندھیرا آتا ہے سر چکراتا اور بوجھ سا محسوس ہوتا ہے۔ کمر پیڑو (ٹکوں) میں میٹھا میٹھا درد ہوتا ہے۔ پیشاب کی زیادتی (کثرت) ہے جب تک یہ مرض زیادہ رہتا ہے حمل قرار (فرٹی لائی زیشن) (Fertilization) نہیں پاتا۔ اگر پا (ہو) بھی جائے تو اولاد کمزور اور نا تواں اور نالائق پیدا ہوتی ہے۔

بنسلوچن (طباشیر) دس گرام قاقلہ صغار (الائچی خورد) دس گرام چنیا گوند (کمرکس) بیس گرام کشتہ ہڑتال سفید چالیس گرام مصری کوزہ 80 گرام۔

ترکیب تیاری: الگ الگ ہاون دستہ کے ساتھ کوٹ کر چھان لیجئے اور بعدہٗ (بعد میں) مصری بھی ڈال کر کوٹ لیں۔ آخر پر کشتہ ملا کر یکجان کریں۔

بس "اکسیر کنٹرول لیکوریا" تیار ہے۔ اسے محفوظ فرمالیں من و عن حاضر خدمت ہے۔

نوٹ: مطب پر میں نے علی الترتیب و دن جس میں اکسیر تیار کی تھی ملاحظہ فرمائیں جو میرے ذہن میں نقش ہیں:

13-2-2001 منگل، 25-6-2001 پیر، 9-10-2001 منگل، 23-1-2003 جمعرات،

24-4-2003 جمعرات، 16-6-2003 پیر......اور......8-9-2003 پیر

اطباء و قارئین تیار کر کے اس کے درج بالا فوائد سے مستفیض ہوں اور بندہ کے لئے

خصوصی دعاؤں میں یاد فرمائیں۔

**خوراک:** پانچ گرام تا دس گرام ہمراہ دودھ یا پانی نوش فرمائیں۔

## سفوف سیلان رطوبت خاص الخاص......نسخہ 2

**فوائد:** مرض لیکوریا (سیلان الرحم) کے لئے خصوصیت سے مفید و مجرب تحفہ ہے اور مطب پر بارہا مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

### ھُوَالشَّافِیْ

موچرس دس گرام' سپاری دس گرام' طباشیر دس گرام' گل دھاوا دس گرام' ثعلب مصری دس گرام' ماجو دس گرام' گوکھرو کلاں (بھکوا بڑا) دس گرام' کمرکس دس گرام' الائچی خورد دس گرام' مصری کوزہ 100 گرام۔

**طریق تیاری:** علیحدہ علیحدہ کوٹ کر چھان لیں اور بہترین شیشی میں محفوظ کریں۔

بس "سفوف رطوبت خاص الخاص" تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** پانچ گرام صبح و شام ہمراہ دودھ یا تازہ پانی تناول فرمائیں۔

29-8-2002 جمعرات' 13-3-2003 جمعرات اور 6-3-2004 ہفتہ اپنے مطب پر بکثرت تیار کیا گیا ہے۔

## سفوف محافظ ہیلتھ برائے سیلان الرحم......نسخہ 3

### ھُوَالشَّافِیْ

سنگجراحت بیس گرام' مائیں خورد دس گرام' لودھ پٹھانی پانچ گرام' کمرکس پانچ گرام' مصری کوزہ بیس گرام۔

**تیاری نسخہ:** تمام ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

بس "محافظ ہیلتھ برائے سیلان الرحم" تیار ہے۔

مطب پر تیار کیا گیا ہے:

22-10-2002 منگل' 16-4-2003 بدھ' 24-4-2004 جمعرات اور 13-3-2003 جمعرات

خوراک: بقدر پانچ گرام (چمچ چائے والی یعنی ٹی سپون) صبح اور شام تازہ پانی یا دودھ کے ہمراہ کھائیں۔

پرہیز: ترش (کھٹی) اور تیل والی مرغن اور گرم اغذیہ اور جماع (صحبت) سے بھی ضروری پرہیز چند ایام تک۔

## سفوف لائف آف لیڈیز......نسخہ 4

خواص: انشاء اللہ ایک استعمال سے بدرجہ غایت فائدہ ہوگا علاوہ ازیں (اس کے علاوہ) کثرت طمث (زیادتی حیض) کی بڑی پیٹنٹ دواء ہے۔ سفوف لائف آف لیڈیز لیکوریا (سیلان الرحم) کی یوں سمجھئے بڑے اعتماد کی دواء ہے۔ تجربہ خود اس کی خوبیوں پر عیاں (واضح) ہوگا۔ پہلی فرصت میں بنا کر رکھیں یا اطباء حضرات مطب کی زینت بنائیں۔

### ھُوَالشّافِی

کمفر (کافور) دس گرام' سنگجراحت دس گرام' مازو دس گرام' سپاری دس گرام' مائیں دس گرام۔

طریقہ تیاری: پہلے سنگجراحت کھرل میں رگڑیں بعدۂ مازو' سپاری' مائیں کو ہاون دستہ میں کوٹ کر چھان لیں اور آخر پر کافور کو بھی کھرل میں رگڑیں اور تمام ادویہ کو ملالیں۔

بس "سفوف لائف آف لیڈیز" تیار ہے۔

ترکیب استعمال: بوقت ضرورت ایک گرام سے تین گرام تک صبح نہار منہ آب (پانی) تازہ سے نوش کیجئے۔ شافی مطلق شفاء دیں گے۔

20-5-2003 بدھ کو مطب پر بکثرت مقدار میں تیار کیا گیا۔

## حب تریاق لیکوریا......نسخہ 5

### ھُوَالشّافِی

خواص: لیکوریا و دیگر امراض رحم میں بہت مفید ہے۔ رطوبت رحم کو جذب کرتی ہے' رحم کو سکیڑتی ہے' ورم رحم میں مفید ہے۔

کشتہ ہڑتال گئودنتی بیس گرام' کاکڑا سنگی بیس گرام' لودھ پٹھانی بیس گرام' سنگجراحت بیس گرام۔

تیاری: کاکڑا سنگی اندر سے جالوں کو صاف کرلیں۔ تمام ادویہ الگ الگ باریک کر کے چھان لیں اور چار رتی کی مقدار میں گولی تیار کریں۔

خوراک: دو گولیاں صبح دو گولیاں شام ہمراہ آب سرد (ٹھنڈا پانی)۔

## حب سیلان الرحم مجرب......نسخہ 6

فوائد: سیلان الرحم کے لئے بہت مفید ہے۔

### ھُوَالشَّافِیُ

مازو بیس گرام' مغز تخم تمر ہندی بیس گرام' سمندر سوکھ بیس گرام۔

تیاری: کوٹ کر اچھی طرح کپڑ چھان کر کے پانی کی مدد سے نخودی (چنے) برابر گولی تیار کریں۔ بس "حب سیلان الرحم مجرب" تیار ہے۔ یہ تقریباً ستر (70) گولیاں تیار ہوں گی۔

خوراک: ایک ایک گولی صبح و شام۔

اطباء حضرات بدرقہ مناسبہ سے دے سکتے ہیں۔

4-1-2003 ہفتہ' 2-2-2003 اتوار' 13-3-2003 جمعرات اور 20-4-2003 اتوار مطب پر تیار کی گئی ہیں۔

## اکسیر رکاوٹ......نسخہ 7

فوائد: سفوف لیکوریا بے مثل' سیلان الرحم (لیکوریا) سفید پانی کے آنے کے لئے لاجواب تحفہ ہے۔

### ھُوَالشَّافِیُ

کمر کس دس گرام' موچرس دس گرام' سپاری دس گرام' گل دھاوا دس گرام' ہلیلہ سیاہ دس گرام' تج دس گرام' چاکسو دس گرام' مازو دس گرام' کشتہ بیضہ مرغ دس گرام' مصری کوزہ یا قند سفید (چینی) 40 گرام۔

ترکیب تیاری: تمام ادویہ حاذق اطباء سے تیار کروائیں۔
ترکیب استعمال: دو گرام صبح دو گرام شام ہمراہ دودھ گائے استعمال کرائیں۔
پرہیز: ترش، تیل والی اشیاء اور جماع سے ضروری ہے۔
2003-1-19 اتوار، 2003-3-13 جمعرات، 2003-4-28 پیر اور 2003-5-1 جمعرات مطب پر "اکسیر رکاوٹ" تیار کی گئی ہے۔

## لیکوریا گفٹ......نسخہ 8

### ھُوَالشَّافِیُ

آملہ کے پانچ گرام بیجوں کو پانی میں بھگوئیں اور باریک پیس چھان کر شہد یا مصری ملا کر بلاناغہ (بغیر ناغہ کے) چودہ یوم تک پئیں، سفیدی دور ہو جائے گی۔
پرہیز: ترش، بادی، گرم چیزوں اور ہم بستری (جماع) سے۔

## اکسیر سیلان الرحم......نسخہ 9

### ھُوَالشَّافِیُ

فوائد: سیلان الرحم، سیلان منی، استحاضہ، منی، مذی کے لئے اکسیر پُر تاثیر ہے۔
صدف صاق خام پچاس گرام، بیخ مرجان، زہر مہرہ خطائی، قشر بیضہ مرغ دیسی (دیسی مرغی کے انڈوں کے چھلکے) ہر سہ (تینوں) پچاس پچاس گرام۔
تخم جوز ماثل سیاہ (دھتورہ سیاہ کے تخم) بیس گرام۔
ترکیب تیاری: پہلے تمام اجزاء کو الگ الگ خوب باریک پیس کر پھر کھرل میں اکٹھے کر کے چار گھنٹے کھرل کریں۔
مقدار خوراک: بمقدار آٹھ چاول یعنی دو رتی ہمراہ مکھن دن میں دوبار کھلائیں۔ سہ پہر کو عرق بادیان (سونف کا عرق) ضرور پلائیں۔

## سیلان دُور......نسخہ 10

### ھُوَالشَّافِیُ

**صفتہ:** خرمہرہ (کوڑی زرد) ایک پاؤ لے کر سرکہ تند سے اچھی طرح صاف کرلیں۔ فی کوڑی ایک رتی تریاک بھر دیں۔ بعدہٗ سہاگہ بھیڑ کے دودھ میں حل کر کے کوڑیوں کے لب بند کر دیں۔ قدرے سہاگہ شیر آمیز کوڑیوں کے اوپر بھی لگائیں۔ خشک ہونے پر کسی کوزہ گلی میں بند کر کے اچھی طرح گل حکمت کرلیں۔ سمپٹ خشک ہونے پر پانچ کلو اُپلوں کی آگ دیں۔

سرد ہونے پر نکال کر باریک پیس لیں۔ مضبوط کارک والی شیشی میں نگاہ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** ایک تا دو رتی ہمراہ مکھن یا بالائی (ملائی) صبح شام دیں۔

**فوائد:** سیلان الرحم (لیکوریا)' جریان الرحم' نیز احتلام اور سرعت انزال کے لئے اکسیر ہے۔ ایک ہفتہ کا استعمال پرانے سے پرانے مرض کو دور کر دیتا ہے۔

## برائے کثرت سیلان......نسخہ 11

### ھُوَالشَّافِیُ

**صفتہ:** صمغ عربی (گوند کیکر) پچاس گرام' خون شاؤشاں پچاس گرام' شب یمانی پچاس گرام' گل نیب پچاس گرام' سنگھاڑہ خشک پچاس گرام' آرد نخود بریاں (چنے بریاں کا آٹا) پچاس گرام' گل سپاری پچیس گرام' کشتہ قلعی بیس گرام۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر وزن کر کے ملائیں اور خوب کھرل کریں۔

**ترکیب استعمال:** تین گرام صبح تین گرام شام ہمراہ شیر گاؤ۔

## اکسیر سیلان الرحم......نسخہ 12

### ھُوَالشَّافِیُ

**صفتہ:** گل دھاوا نو گرام' کچور نو گرام' گل سپاری نو گرام' طباشیر نقرہ نو گرام' تج قلمی نو گرام'

تالمکھانہ دو گرام، موصلی سفید اصلی دس گرام، موصلی سیاہ دس گرام، معصری کالپی 112½ گرام۔

ترکیب تیاری: جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ سفوف بنا کر وزن کو آپس میں ملا لیں۔

بس ''اکسیر سیلان الرحم'' تیار ہے۔

ترکیب استعمال: چھ گرام صبح اور چھ گرام شام ہمراہ شیر بز (دودھ بکری)۔

فوائد: سیلان الرحم (لیکوریا) کو مفید ہے۔

## سفوف شورہ برائے لیکوریا......نسخہ 13

هُوَالشَّافِى

خواص: برائے سیلان الرحم، ورم رحم نیز درد گردہ اور ریح طحال (تلی) اور پیشاب کی رکاوٹ کے لئے مفید ہے۔

گیری دس گرام، شورہ قلمی چالیس گرام۔

تیاری: پہلے گیری رگڑ کر سفوف بنالیں بعدہٗ شورہ قلمی سفوف بنا کر ہر دو کو ملا لیں۔

بس ''سفوف شورہ برائے لیکوریا'' تیار ہے۔

طریق استعمال: ڈیڑھ گرام سفوف ہذا کو شربت بزوری کے ہمراہ، سیلان میں ہموزن شکر سفید ملا کر شافہ بھی دیں۔ مطب پر تیار کیا گیا مجرب ہے۔ درد گردہ اور بندش بول (پیشاب) میں ہمراہ شربت بزوری و عرق بادیان (سونف) اور گلاب دیں۔

## سفوف برائے سیلان الرحم......نسخہ 14

فوائد: سیلان کو فوراً روک دیتا، رحم کو سکیڑتا ہے اور قوت دیتا ہے۔

اگر سفوف مدر تین چار روز دے کر یہ سفوف استعمال کریں تو بے حد مفید ہے۔

هُوَالشَّافِى

گل انار بیس گرام، گل ارمنی بیس گرام، دم الاخوین بیس گرام، سنگجراحت بیس گرام، مازو بیس گرام، کہربا شمعی بیس گرام، گل مختوم بیس گرام، بیخ انجبار بیس گرام، اقاقیا بیس گرام۔

ترکیب تیاری: جملہ ادویہ علیحدہ علیحدہ کوٹ کر چھان کر محفوظ کر لیں۔

**خوراک:** چھ گرام خوراک دن میں تین بار ہمراہ آب سرد۔

## سفوف سیلان......نسخہ 15

**فوائد:** جو دوران حمل میں سیلان رطوبت کے لئے مفید ہے۔

### ھُوَالشَّافِی

کشتہ صدف دس گرام، کشتہ عقیق پانچ گرام، طباشیر پانچ گرام، تالمکھانہ پانچ گرام، دانہ الائچی سفید پانچ گرام، مصری کوزہ تیس گرام۔

**ترکیب تیاری:** کشتوں کے علاوہ تمام ادویہ کوٹ پیس کر کشتوں میں اچھی طرح مکس کریں۔ بس "سفوف سیلان" تیار ہے۔

**خوراک:** تین گرام دس بجے صبح ہمراہ شیر پاؤ یا شربت صندل بیس گرام یا شربت سیب بیس گرام وغیرہ۔

حکیم لوگ اپنے تجربے اور علم کی بنا پر موسم و مزاج کے مطابق بدرقہ مناسبہ سے دے سکتے ہیں۔

## معجون برائے سیلان الرحم......نسخہ 16

### ھُوَالشَّافِی

سپاری پانچ گرام، موچرس پانچ گرام، طباشیر پانچ گرام، نشاستہ پانچ گرام، گل مختوم پانچ گرام، گل سرخ پانچ گرام، مازو پانچ گرام، حب الآس پانچ گرام، پوست ہلیلہ زرد پانچ گرام، بلیلہ پانچ گرام، آملہ پانچ گرام، موصلی سفید دس گرام، موصلی سیاہ دس گرام، پوست انار (نسپال) نو گرام، آب بہی 150 گرام، آب انار شیریں 150 گرام، مصری کوزہ ادویہ سے تین گنا (1152 گرام) کا قوام کر کے ادویہ کا باریک سفوف ملا کر معجون بنائیں۔

**خوراک:** دس گرام صبح دس گرام شام ہمراہ دودھ۔

# معجون مانع سیلان...... نسخہ 17

## (امراء ورؤساء کے لئے)

**فوائد:** سیلان الرحم اور اختلاج القلب (Palpitations Tachyardina) کے لئے بے حد مفید ہے۔ جہاں اور نسخے کامیاب نہیں ہوتے وہاں اس معجون سے کامیابی ہوئی۔

### ھُوَالشَّافِی

مربہ ہلیلہ (ہریڑ) چار عدد، مربہ سیب پچاس گرام، کشنیز خشک (دھنیا خشک) دس گرام، دانہ الائچی خورد دس گرام، طباشیر پانچ گرام، مصطگی رومی پانچ گرام، کندر پانچ گرام، تج پانچ گرام، ثعلب مصری پانچ گرام، گل پستہ پانچ گرام، گل سپاری پانچ گرام، کہرکس دس گرام، موصلی سفید پانچ گرام، کشتہ قلعی تین گرام، کشتہ مرجان تین گرام، کشتہ قشر بیضہ مرغ تین گرام، قند (چینی) پاؤ، عرق کیوڑہ 300 گرام، ورق نقرہ تین گرام۔

**ترکیب تیاری:** چینی کو عرق کیوڑہ میں ملا کر قوام کریں بعدہٗ دوسری ادویہ کا باریک سفوف اس میں شامل کریں۔ آخر میں ورق نقرہ (چاندی کے ورق) ایک ایک کر کے داخل کریں۔

**خوراک:** چار گرام صبح و سہ پہر ہمراہ دودھ۔

# اکسیر نسواں...... نسخہ 18

**خواص:** برائے جریان الرحم و سیلان (لیکوریا)۔ نیز مقوی رحم ہے۔ موٹی اور سرد مزاج عورتوں کو زیادہ موافق ہے۔ موسم سرما میں قابل استعمال ہے۔ بنائیں اور فوائد اٹھائیں۔

### ھُوَالشَّافِی

مصطگی رومی دس گرام، کہربا شمعی دس گرام، نانخواہ (اجوائن) دس گرام، لونگ دس گرام، خصیۃ الثعلب دس گرام، جائفل دس گرام، کبابہ دس گرام، کہرکس دس گرام، پوست بیرون پستہ دس گرام، گل انبہ دس گرام، گل ارمنی دس گرام، گلنار (انار کے پھول)، کشتہ مرجان دس گرام۔

**طریق تیاری:** جملہ ادویہ کوٹ کر چھانیں بعدہ شکر 260 گرام کشتہ مرجان ملا کر محفوظ کریں۔

بس "اکسیر نسواں" تیار ہے۔

خوراک: تین گرام ہمراہ دودھ۔

# تریاق سیلان الرحم......نسخہ 19

## ھُوَ الشَّافِیُ

صفتہ: ثعلب مصری پنجہ دار دس گرام' گل سپاری دس گرام' گل دھاوا دس گرام' گل پستہ دس گرام' گوند ڈھاک دس گرام' موچرس دس گرام' تخم مولسری دس گرام' اسگند ناگوری دس گرام' موصلی سفید اصلی دس گرام' کشتہ بیضہ مرغ دس گرام۔

ترکیب تیاری: تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ پیس کر سب کے ہم وزن (100 گرام) کوزہ مصری مسلوفہ ملا کر محفوظ رکھیں۔

ترکیب استعمال: چھ گرام صبح چھ گرام شام ہمراہ دودھ یا کچی لسی یا بدرقہ مناسب۔

فوائد: سیلان الرحم اور اس کے عوارضات کے لئے بے حد مفید ہے۔

# اکسیر سیلان الرحم......نسخہ 20

خواص: سیلان الرحم کے لئے بہترین اثرات کا حامل نسخہ ہے۔

## ھُوَ الشَّافِیُ

صفتہ: گل پستہ دس گرام' مازوئے بے سوراخ دس گرام' گل فوفل (پھول سپاری) دس گرام' سنگ جراحت دس گرام' کشتہ صدف صادق دس گرام' کہربا شمعی دس گرام۔

ترکیب تیاری: ہر ایک دوائی کو علیحدہ علیحدہ پیس کر آپس میں وزن کر کے ملا لیں۔

ترکیب استعمال: ایک ایک گرام ہمراہ شیر بز ہر تین گھنٹہ کے بعد دیں۔

فوائد: سیلان الرحم (لیکوریا) کے لئے بہترین اثرات کا نسخہ ہے۔ بے ضرر اور مجرب المجرب نایاب تحفہ ہے۔

# اکسیر سیلان الرحم......نسخہ 21

فوائد: سیلان الرحم کے لئے نافع ہے اس کے علاوہ درد کمر' درد پیڑو کو دور کرتی ہے۔ خون پیدا

کرتی ہے۔ مقوی اعضائے رئیسہ (دل، دماغ، جگر جیسے) ایکس دنوں میں تمام مرضوں کو دور کرتی ہے۔ دوران حمل میں استعمال کرائی جائے تو عورت کے جسم کو مضبوط اور توانا کرتی ہے۔

**ھُوَالشَّافِی**

**صفتہ:** ثمر ببول خام دس گرام' مغز خستہ جامن دس گرام' مغز تمر ہندی خورد دس گرام' مازو سبز دس گرام' مائیں کلاں دس گرام' موچرس دس گرام' گوند ڈھاک دس گرام' لودھ پٹھانی دس گرام' نخود بریاں مقشر (چنے بھنے اور چھیلے ہوئے) دس گرام' رال سفید دس گرام' سنگ جراحت دس گرام' گوند ببول بریاں (گوند کیکر) دس گرام' گوند کتیرا دس گرام' طباشیر دس گرام' کتھ سفید اصلی دس گرام' کشنیز خشک دس گرام' چھال مولسری دس گرام' چھال سنبھل دس گرام' گلنار دس گرام' پوست خشخاش دس گرام' تخم کاہو مقشر دس گرام' دارچینی دس گرام' دانہ الائچی خورد دس گرام' آملہ خشک کا پوست دس گرام' تالمکھانہ بریاں دس گرام' مصری کوزہ تمام دواؤں کے برابر (251 گرام)۔

**ترکیب تیاری:** ہر ایک دوائی کو کوٹ پیس کر وزن کر کے علیحدہ علیحدہ رکھ کر آخر میں سب کو ملا کر محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** چھ گرام صبح چھ گرام شام ہمراہ دودھ۔

## سفوف سیلان......نسخہ 22

**فوائد:** پرانے سے پرانے سیلان الرحم کو ختم کر کے مریضہ کو تندرست اور توانا کرتا ہے۔

**ھُوَالشَّافِی**

**صفتہ:** گل پستہ دس گرام' گل سپاری دس گرام' گل دھاوا دس گرام' کمرکس دس گرام' موچرس دس گرام' گوند مولسری دس گرام' کشتہ مرجان دس گرام۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ پیس کر وزن کر کے ملالیں اور نگاہ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** تین گرام صبح' تین گرام شام ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

## برائے سیلان......نسخہ 23

**فوائد:** سیلان الرحم کے لئے نافع ہے۔

هُوَالشَّافِی

ناگ کیسر بیس گرام سنگ جراحت بیس گرام۔

طریق تیاری: ہر دو ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ کر کپڑ چھان کر کے مضبوط کارک والی شیشی میں محفوظ کریں۔

ترکیب استعمال: چھ گرام صبح چھ گرام شام ہمراہ دودھ بکری دیں۔

اکیس (21) روز کا استعمال کافی ہے۔

## لیکوریا کا لاجواب نسخہ......نسخہ 24

فوائد: اس کے استعمال کرنے سے لیکوریا ہمیشہ کے لئے ختم ہو جاتا ہے۔ عورت کی توانائی اور طاقت دوبارہ عود کر آتی ہے۔ رنگ مثل گلاب کھل اُٹھتا ہے۔ اس نسخہ سے سینکڑوں عورتیں صحت حاصل کر چکی ہیں۔

هُوَالشَّافِی

صفتہ: اسگندھ ناگوری 100 گرام رائی کے خشک پھول 50 گرام بھبری گوند۔

تیاری: تینوں ادویہ کو خوب باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ بھبری گوند کو گھی میں بریاں کر کے پیس کر شامل کریں۔

ترکیب استعمال: سات گرام صبح سات گرام شام ہمراہ دودھ دیں۔

خواص: لیکوریا (سیلان الرحم) کو ازحد مفید ہے۔

## اکسیر سیلان......نسخہ 25

هُوَالشَّافِی

صفتہ: گل دھاوا پچاس گرام گل سپاری پچاس گرام بیج بند پچاس گرام مصطگی رومی پچاس گرام موچرس پچاس گرام موصلی سیاہ سات گرام پوست انار (سپال) سات گرام طباشیر کبود سات گرام مازوئے بے سوراخ سات گرام۔

ترکیب تیاری: تمام ادویہ کو الگ الگ کوٹ پیس کر محفوظ رکھیں۔ بس "اکسیر سیلان" تیار

ہے۔

ترکیب استعمال: چھ گرام صبح چھ گرام شام ہمراہ دودھ یا پھر صندل سفید کا شربت۔ علاوہ ازیں آدھا پاؤ چھال کیکر کو پانی سوا کلو میں پکا کر ڈوش کرائیں۔

فوائد: سیلان الرحم کے لئے نہایت مفید ہے۔

## تریاق لیکوریا......نسخہ 26

فوائد: لیکوریا (سیلان الرحم) کے لئے مجرب الجرب زود اثر گفٹ ہے۔

مزید برآں کثرت طمث (زیادتی حیض) کے لئے موثر و بے ضرر بھی ہے۔

بہرحال ویسے تو پائیوریا (ماخورہ) کے لئے بہترین و موثر سنون (منجن) ہے۔

لیجئے تحفہ حاضر خدمت ہے ملاحظہ فرمائیں۔

### ھُوَالشَّافِی

تنکار بریاں (سہاگہ لے کر ہلکی آنچ پر اور پر توا رکھ دیں جب تھوڑا گرم ہو جائے سہاگہ گرم توے کے اوپر پھیلا دیں تقریباً دو چار منٹ کے بعد سہاگہ پھول جائے گا۔ بس یہ سہاگہ بریاں کہلاتا ہے۔

ٹھنڈا کر کے استعمال میں لائیں۔

نوٹ: اسی طرح پھٹکری بریاں کی جاتی ہے۔

شب یمانی' زاج ابیض (پھٹکری بریاں) دونوں ادویہ بیس بیس گرام ہوں۔

ترکیب تیاری: دونوں ادویہ لے کر کھرل میں ڈال کر کھرل کیجئے گا۔ بس "تریاق لیکوریا" تیار ہے۔ شیشی میں محفوظ رکھیں۔

طریقہ استعمال: بوقت ضرورت لیکوریا کے لئے ایک کیپسول صبح ایک کیپسول شام کو ہمراہ دودھ نوش فرمائیں۔

قلاع (منہ پکنا) یا منہ کے چھالوں کے لئے دن میں تین دفعہ لگائیں۔

پائیوریا کے لئے دانتوں پر مل کر پندرہ منٹ بعد کلی کریں۔ صبح اور دوپہر و شام ہر روز اور بوقت ضرورت کثرت حیض (طمث کی زیادتی) کے لئے صبح اور شام ایک کیپسول ہمراہ دودھ یا پھر

حکماء و اطباء اپنی سمجھ سے بدرقہ مناسبہ سے بھی دے سکتے ہیں۔ مطب پر تیار کیا گیا۔ متعدد مریضوں پر آزمودہ تحفہ ہے۔

قارئین حضرات بنا کر اپنے تجربات سے مفید پائیں۔

## تحفہ سیلان الرحم (لیکوریا) کیلئے...... نسخہ 27

**خواص:** رطوبت خشک کرنے کے لئے یعنی لیکوریا (سیلان الرحم) کے لئے زوداثر ہے۔

### ھُوَالشَّافِیُ

شب یمانی (پھٹکری) دس گرام، سہاگہ سفید دس گرام، اقاقیا دس گرام، مازو دس گرام، سرمہ سفید دس گرام۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ الگ الگ کوٹ کر کپڑ چھان کر لیں اور شیشی میں سنبھال رکھیں۔

بس "تحفہ سیلان الرحم" تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** تھوڑی سی دوائی تحفہ سیلان الرحم کو لے کر کسی کپڑے یا روئی میں لپیٹ کر اندام نہانی میں رکھیں یا کسی نرس یا پھر دائی سے رکھوائیں۔

رطوبت خشک ہو جائے گی۔

بڑا سائنٹیفک نسخہ ہے۔ زوداثر' بے ضرر ہے۔

## شافہ لیکوریا صرف شادی شدہ لیڈیز کیلئے...... نسخہ 28

### ھُوَالشَّافِیُ

زاج ابیض بریاں (پھٹکری کھیل کر کے)۔

**طریقہ استعمال:** رحم کے اندر رکھنے سے رطوبت خشک ہو جاتی ہے۔

**نوٹ:** بقدر ایک رتی پانی کے ہمراہ کھانا بھی فائدہ مند ہے۔

## ارجنٹ لیکوریا علاج......نسخہ 29

### ھُوَالشَّافِیُ

کاکڑا سنگی 1½ گرام لے کر سفوف کر کے ہم وزن (ڈیڑھ گرام) شکر سفید ملا کر محفوظ رکھیں۔

**طریقہ استعمال:** تین گرام کھا کر اوپر سے پانی یا پھر گائے کے دودھ کے ہمراہ کھانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

## ایمرجنسی جوشاندہ......نسخہ 30

### ھُوَالشَّافِیُ

مازو نیم کوب کر کے اس کا جوشاندہ تیار کر کے اس میں بیٹھنے سے آرام ہوتا ہے۔

## فرزجہ رحم......نسخہ 31

### ھُوَالشَّافِیُ

سنبل الطیب (بالچھڑ)۔

**ترکیب استعمال:** بطور فرزجہ رحم کے منہ پر رکھنے سے رطوبتیں خشک ہو کر رفع ہو جاتی ہیں۔

## سفوف لیکوریا (سیلان الرحم) کیلئے ہے......نسخہ 32

### ھُوَالشَّافِیُ

سنگھاڑہ خشک تیس گرام' سپاری تیس گرام' صمغ عربی (گوند کیکر) بیس گرام' کمرکس بیس گرام' گلنار (پھول انار) بیس گرام' پھول مکھانہ دس گرام' گوند کتیرا دس گرام' سنگ جراح بیس گرام' مصری کوزہ 75 گرام۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر اچھی طرح مکس کر کے محفوظ کر لیں۔

**طریقہ استعمال:** چھ گرام خوراک دودھ یا شربت صندل کے ہمراہ کھائیں۔

یا پھر اطباء و حکماء بدرقہ مناسبہ سے بھی دے سکتے ہیں۔

## سفوف مجرب سیلان الرحم و کثرت حیض......نسخہ 33

## یا پھر حمل میں خون آنا سب کو مفید ہے

### ھُوَالشَّافِیُ

گیرو دہ دس گرام' سنگ جراح دس گرام' مغز کدو دس گرام' خرفہ دس گرام' خشخاش دس گرام' گوند کیکر دس گرام' دم الاخوین پانچ گرام' کہربا شمعی پانچ گرام' گل ارمنی چار گرام' مصری کوزہ چالیس گرام۔

<u>ترکیب تیاری</u>: تمام ادویہ کو اکیلی اکیلی کوٹ کر چھان لیں اور حل کر کے محفوظ کریں۔

<u>ترکیب استعمال</u>: پانچ گرام سے دس گرام تک ہمراہ دودھ اور کثرت حیض و داغ کے لئے شربت انجبار یا جوشاندہ انجبار سے کھلائیں۔ زود اثر و بے ضرر ہے۔

## اکسیر لیکوریا (سیلان الرحم) کیلئے......نسخہ 34

<u>فوائد</u>: صرف تین خوراکوں سے مکمل علاج ہے' تجربہ شدہ۔

### ھُوَالشَّافِیُ

ماجو بے سوراخ یعنی سوراخ کے بغیر چھ عدد (دانے) آدھ کلو دال ماش۔

<u>ترکیب تیاری</u>: آدھا کلو پانی دونوں ادویہ کو ڈال کر پکائیں تاکہ ماز و پھول جائیں پھر نکال کر ماز و کو خشک کر کے باریک کر کے شیشی میں محفوظ کر لیں۔

بس "اکسیر لیکوریا" تیار ہے۔

<u>خوراک</u>: ایک رتی خوراک شربت انجبار شربت صندل کے ہمراہ دیں۔

صرف تین خوراک سے مکمل علاج ہے۔

## سفوف جوانی لیکوریا کیلئے......نسخہ 35

<u>فوائد</u>: سیلان الرحم سے پیدا شدہ کمزوری اور کثرت جماع یا اس بڑھاپا پن یعنی کمزوری ختم ہو جاتی ہے اور ینگ ایج' جوانی کا دور دوبارہ از سر نو ہو جاتا ہے۔ عورت صحت مند جوان ہو جاتی ہے۔

دوبارہ زندگی از سر نو ٹھاٹھیں مارتی ہے۔

## ھُوَالشَّافِیْ

موصلی سفید اصلی دس گرام موصلی سیاہ اصلی دس گرام، تخم سلیارا دس گرام، اسگندھ ناگوری تیس گرام۔

**ترکیب تیاری:** چاروں ادویہ کو ایک پاؤ دودھ میں پکائیں۔ جب تمام دودھ خشک ہو جائے تو ادویہ سوکھا کر باریک کر لیں اور اس کے برابر قند سفید (چینی) ملا کر محفوظ رکھیں۔ بس "سفوف جوانی لیکوریا" تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** پانچ گرام سفوف صبح و شام دودھ گاؤ کے ہمراہ نوش فرمائیں۔

# سفوف شورہ......نسخہ 36

**خواص:** برائے سیلان الرحم (لیکوریا) کے لئے۔

اس کے علاوہ ورم رحم و درد گردہ و ورم طحال (تلی) اور پیشاب کی رکاوٹ کے لئے مفید ہے۔

## ھُوَالشَّافِیْ

کیری دس گرام، شورہ قلمی چالیس گرام۔

**ترکیب تیاری:** ہر دو ادویہ کو کوٹ کر باریک کر کے چھان لیں اور محفوظ رکھیں۔

بس "سفوف شورہ" تیار ہے۔

**خوراک:** 1½ (ڈیڑھ) گرام ہمراہ شربت بزوری۔

سیلان (لیکوریا) میں ہم وزن شکر سفید ملا کر شامل بھی دیں۔

درد گردہ اور بندش بول میں ہمراہ دودھ دیں اور اسی کا فرزجہ بنا کر اندر رکھائیں۔

مطب پر تین مرتبہ تیار کیا گیا ہے۔

علی الترتیب 17-12-2002 منگل، 18-1-2003 ہفتہ، 3-3-2003 پیر۔

# سفوف سیلان الرحم (لیکوریا) کیلئے مجرب ہے......نسخہ 37

## ھُوَالشَّافِیُ

مازو پچاس گرام' سمندر سوکھ پچاس گرام' گل سپاری پچاس گرام' گل پستہ پچاس گرام' کشتہ مرجان دس گرام' کشتہ بیضہ مرغ دس گرام۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ کر سفوف بنا کر دونوں کشتوں کو اچھی طرح یکجان کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔ بس "سفوف سیلان الرحم" تیار ہے۔

**خوراک:** تین گرام شربت انجبار یا دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

**فوائد:** خروج اندام نہانی' کمزور عورتوں میں ولادت کے بعد بعض اوقات اندام نہانی باہر نکل آتی ہے۔ ضعف رحم' خروج رحم اور سیلان الرحم (لیکوریا) کے لئے مجرب ہے۔

# لیکوریا ڈوز......نسخہ 38

## ھُوَالشَّافِیُ

مصری کوزہ تیس گرام' کشتہ صدف مروارید بیس گرام' الائچی چھوٹی پانچ گرام' طباشیر پانچ گرام۔

**ترکیب تیاری:** ہر ایک الگ الگ کوٹ پیس کر کشتہ صدف مروارید ملا دیں۔ بس "لیکوریا ڈوز" تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** بمقدار نو گرام سفوف تازہ پانی یا بدرقہ مناسبہ سے دیں۔ مختلف سبب کی بناء پر مختلف نسخہ جات مستعمل ہیں۔

**نوٹ:** تازہ پھل اور مقوی غذا کھلائیں' قبض نہ ہونے دیں۔ اندام نہانی کو صاف رکھنے کا مشورہ دیں۔ نصاب کے عین مطابق ہے۔

# لیکوریہ......نسخہ 39

**فوائد:** لیکوریا کا کلی فائدہ ہوگا۔

## ھُوَالشَّافِی

تخم سلیارہ80 گرام دیسی شکر 80 گرام۔

**ترکیب تیاری:** ہر دوادویہ کو الگ الگ کوٹ کر چھان لیں۔شیشی میں محفوظ رکھیں۔

بس "لیکوریہ" تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** پانچ گرام صبح پانچ گرام شام ہمراہ دودھ گائے۔

مطب پر 16-1-2003 کو دوسری مرتبہ تیار کیا گیا ہے۔

# اکسیر سیلان الرحم......نسخہ 40

**خواص:** سیلان الرحم (لیکوریا) کے لئے مفید و مجرب ہے۔عمل میں لائیں بہت جلد اثر ظاہر ہو گا۔

## ھُوَالشَّافِی

طباشیر کبود دس گرام' گندہ بہروزہ خشک دس گرام مازو خشک دس گرام' تالمکھانہ دس گرام' پوست درخت کوندنی بیس گرام پوست گولر خشک بیس گرام' قلب الحجر (پتھر کا جیو) نو (9) گرام۔

**ترکیب تیاری:** سب کو ملا کر سفوف بنائیں۔

بس "اکسیر سیلان الرحم" تیار ہے۔

محفوظ رکھیں بوقت ضرورت استعمال میں لائیں۔

**ترکیب استعمال:** بقدر پانچ گرام صبح پانچ گرام شام عمل میں لائیں' بہت جلد اثر ظاہر ہوگا۔

# سفوف سیلان......نسخہ 41

## ھُوَالشَّافِی

پھول دھاوا آٹھ گرام' پھول سپاری آٹھ گرام' پھول پستہ آٹھ گرام' چھلکا بیرون پستہ

آٹھ گرام' مصطگی رومی چھ گرام' ثعلب مصری چھ گرام' آرد مونگ بریاں چھ گرام' مصری کوزہ ہم وزن (50 گرام)۔

ترکیب تیاری: جملہ ادویہ کوٹ کر چھان لیں اور تمام ادویہ کو یکجان کریں۔

بس "سفوف سیلان" تیار ہے۔

ترکیب استعمال: دو گرام خوراک عرق گلاب سے نوش فرمائیں۔

## سفوف سیلان الرحم......نسخہ 42

### ھُوَ الشَّافِیْ

دارچینی چالیس گرام' ثعلب مصری بیس گرام' کشتہ صدف بیس گرام' کمرکس بیس گرام' مصری کوزہ 80 گرام۔

ترکیب تیاری: جملہ ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ کر چھان لیں اور اچھی طرح کشتہ صدف یکجان مکس کریں۔

بس "سفوف سیلان الرحم" تیار ہے۔

ترکیب استعمال: چار گرام صبح چار گرام شام کو دودھ گائے سے نوش فرمائیں۔

انشاء اللہ شفائے کلی ہوگی۔

## اکسیر اعظم گولیاں......نسخہ 43

### ھُوَ الشَّافِیْ

قلب الحجر (یہ ایک انمول چیز ہے اس کا نام حکماء صاحبان کے سوا کسی نے شاید سنا بھی نہ ہو۔ بڑی سخت اور جانفشانی سے پتھر کی کانوں سے دستیاب ہوتی ہے اور اس کو پتھر کا جیو بھی بولتے ہیں) 25½ گرام' مویز منقیٰ 50 گرام۔

ترکیب تیاری: قلب الحجر کو کوٹ کر باریک پیس کر کپڑ چھان کر کے مویز منقیٰ میں ملا کر کوٹ کر یکجان کر کے دانہ مٹر کے برابر گولیاں تیار کریں۔

بس "اکسیر اعظم گولیاں" تیار ہیں۔

خواص: سیلان الرحم کے لئے مجرب گولیاں ہیں۔

مزید برآں خونی بواسیر' نکسیر (رعاف)' کثرت طمث (زیادتی حیض)' نفث الدم (خون تھوکنا)' دل کی کمزوری و گھبراہٹ میں بھی فوری اثر کرتی ہے اور بول الدم (خونی پیشاب) کے لئے نافع ہے۔ جریان خونی پیچش اور بادی اور سوزاک وغیرہ مناسب بدرقہ سے استعمال کیا جاتا ہے۔ زود اثر اور کامیاب دوا ہے۔ بڑی محنت شاقہ سے تیار کی گئی ہے۔

ترکیب استعمال: دو گولیاں صبح نہار منہ ملائی یا دودھ سے استعمال کریں۔

نوٹ: اطباء حضرات اپنی سمجھ سے بدرقہ مناسبہ سے استعمال کرائیں۔

## سفوف لیکوریا بہترین...... نسخہ 44

### ھُوَالشَّافِیُ

ثعلب مصری دس گرام' کاہپھل دس گرام' تودری سیاہ دس گرام' شکر سفید دس گرام' تودری سرخ دس گرام' تودری سفید دس گرام' جاؤشیر (گوشیر' گاؤشیر Galbanrim)۔

ترکیب تیاری: جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر محفوظ رکھیں۔

بس "سفوف لیکوریا بہترین" تیار ہے۔

ترکیب استعمال: خوراک ایک چٹکی شیر گاؤ (دودھ گائے) کے ہمراہ نوش فرمائیں۔

سات یوم۔

پرہیز: ترش (کھٹی)' گرم چیزوں سے اور جماع (ہم بستری) سے۔

## کیپسولز لیکورین...... نسخہ 45

فوائد: یہ کیپسولز بچہ دانی (یوٹرس Uterus) کو طاقت دے کر رحم کو حمل قبول کرنے کی صلاحیت بخشتے ہیں۔

احتیاط: صرف شادی شدہ عورتوں کے لئے جن کی عمر (ایج Age) تقریباً پینتیس' چالیس (40-35) سال ہو۔

**ھُوَالشَّافِی**

**اجزاء:** گل سپاری دس گرام' گوند ڈھاک دس گرام' دانہ الائچی خورد پانچ گرام' گل دھاوا دس گرام' کشتہ عقیق دس گرام' کشتہ بیضہ مرغ دس گرام' کشتہ صدف دس گرام' کشتہ مرجان دس گرام' کشتہ زمرد دس گرام' گل نیلوفر دس گرام' گل انار دس گرام' برادہ صندل سفید پانچ گرام۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو الگ الگ کوٹ کر باریک پیس کر کپڑ چھان کر کے تمام کشتوں کو ملا کر یکجان کریں بعدہٗ شیشی میں محفوظ کرلیں۔

بس "کیپسولز لیکورین" تیار ہیں۔

**طریق استعمال:** ایک کیپسول صبح دس بجے اور ایک کیپسول شام پانچ بجے دودھ سے استعمال کریں۔

## اکسیر نسوانی سیرپ......نسخہ 46

**ھُوَالشَّافِی**

افسنتین بیس گرام' برنجاسف بیس گرام' شاہترہ بیس گرام' تخم خربوزہ بیس گرام' سرپھوکہ بیس گرام' خارخسک بیس گرام' شکاعی بیس گرام' بادآورد بیس گرام' مکوہ خشک بیس گرام' چرائتہ بیس گرام' گل منڈی بیس گرام' تخم خیارین بیس گرام۔

**ترکیب تیاری:** مندرجہ بالا ادویہ میں دو کلو پانی ڈال کر ایک بوتل عرق کشید کریں' پھر اس عرق میں سوا کلو قند سفید (چینی) ڈال کر شربت پکائیں۔

بس "اکسیر نسوانی سیرپ" تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** دس گرام صبح دس گرام شام ہمراہ عرق مکوہ یا عرق بادیان (سونف) یا شیرہ گاؤ (دودھ گائے) استعمال کریں۔

**خواص:** سیلان الرحم (لیکوریا) کے علاوہ ورم رحم' اختناق الرحم (ہسٹریا)' اندام نہانی کی خارش' پیشاب کی زیادتی' ایام ماہواری کا رُک رُک کر آنا اور درد ہونا' حمل قرار نہ پانا وغیرہ امراض کا واحد مفید علاج ہے۔

# اکسیر مستوری......نسخہ 47

**فوائد:** یہ دوا عورتوں کی تمام پوشیدہ امراض کا نہایت شافی علاج ہے۔ سیلان الرحم (لیکوریا)' خفقان' سوزش بول' خون حیض اور نفاس کی زیادتی' دل کی دھڑکن' کمر درد' کمی خون' سانس چڑھنا' ہاتھ پاؤں پھولنا' کام کاج کو جی نہ کرنا وغیرہ وغیرہ امراض اس کے استعمال سے بہت جلد رفع ہو جاتے ہیں۔ بہت ہی مفید چیز ہے۔ آزمائش کے لئے حاضر ہے۔

## ھُوَالشَّافِیُ

**ترکیب استعمال:** چار رتی سے ایک ماشہ تک ہمراہ مکھن یا بالائی صبح وشام استعمال کریں۔

# بیضانی لیکوریا کیلئے......نسخہ 48

**فوائد:** سیلان الرحم کے لئے واقعی اکسیر ہے۔ دل و دماغ کو طاقت دیتا ہے اور رحم کو طاقت بخشتا ہے۔ مجرب!

## ھُوَالشَّافِیُ

موچرس دس گرام' کمرکس دس گرام' مائیں دس گرام' گل دھاوا دس گرام' سنگجراحت بیس گرام' گیرو پانچ گرام' دم الاخوائن پانچ گرام' گل ارمنی پانچ گرام' کشتہ مرجان دس گرام' کشتہ عقیق دس گرام' پوست بیضہ مرغ دس گرام' مصری کوزہ پچاس گرام۔

**ترکیب تیاری:** پہلے خشک ادویہ کو الگ الگ پیس کر سفوف بنالیں' اس کے بعد کشتے ملا کر کھرل کریں۔ آخر میں مصری باریک پیس کر ملا کر رکھیں۔ بس "بیضانی لیکوریا کے لئے" تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** پانچ گرام صبح پانچ گرام شام پاؤ دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**پرہیز:** ہر قسم کی ترشی سے پرہیز' لال مرچ کم کھائیں۔

آخر پہ دعا ہے کہ رب ارض وسماوات ہر مستورات کو مرض سیلان (لیکوریا) میں شفاء کلی عطا ہو۔ اگر کسی لیڈیز مریضہ (Patlontc) کو افاقہ ہو گیا تو میری ناچیز محنت وعرق ریزی کام آئے گی۔ پھر خصوصی دعاؤں میں یاد رکھنا۔

صاحبزادہ حکیم سیّد ابرار حسین
(فاضل الطب والجراحت)